# کلام درشان

## سلطان العاشقین

حضرت سخی

# سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس



کلام درشان سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس







| | |
|---|---|
| نام کتاب | کلام درشان سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس |
| کلام | مرزا سلیمان سروری قادری (گجرات) |
| | ساجد علی سروری قادری (لاہور) |
| | احمد علی سروری قادری (اوچشریف) |
| | ناصر حمید ناصر سروری قادری (لاہور) |
| | ظفر اقبال سروری قادری (جہلم) |
| ناشر | سلطان الفقر پبلیکیشنز (رجسٹرڈ) لاہور |
| بارِاوّل | اکتوبر 2017ء |
| تعداد | 500 |

ISBN: 978-969-9795-66-4



سلطان الفقر پبلیکیشنز (رجسٹرڈ) لاہور

سلطان الفقر ہاؤس

A-5/4 -ایکسٹینشن ایجوکیشن ٹاؤن وحدت روڈ ڈاکخانہ منصورہ لاہور۔ پوسٹل کوڈ 54790

Ph: 042-35436600, 0322-4722766
www.sultan-bahoo.com
www.sultan-ul-arifeen.com
www.sultan-ul-faqr-publications.com
E-mail: sultanulfaqr@tehreekdawatefaqr.com



# فہرس



| صفحہ نمبر | عنوانات | نمبر شمار |
|---|---|---|
| 07 | پیش لفظ | 01 |
| 09 | مرزا سلیمان سروری قادری (گجرات) | 02 |
| 10 | تعارف | 03 |
| 12 | درِ نجیب پہ آ کر خودی کا راز داں ہو جا | 04 |
| 13 | بن کے آفتابِ فقر دنیا میں میرا سلطان نجیب آیا ہے | 05 |
| 14 | فقر کی تاج پوشی کا سہانا روز آیا ہے | 06 |
| 15 | وہی مجددِ دوراں وہی امام مبیں | 07 |
| 16 | بہت امید تھی امید کا حاصل نظر آئے | 08 |
| 18 | خیال یار کے قصے جمال یار کی باتیں | 09 |
| 19 | بجز خدا کوئی جانے نہ سلسلے تیرے | 10 |
| 20 | درِ نجیب ہے سر خم ہے اور جناب ادب | 11 |
| 21 | یوں تیرے وصل کے لمحے متاعِ جاں ٹھہرے | 12 |
| 22 | اوّل اوّل انہیں دیکھا تو یوں لگا جیسے | 13 |
| 23 | منجانب پیر عبداللہ شاہ مدنی جیلانی رح | 14 |







| صفحہ نمبر | عنوانات | نمبر شمار |
| --- | --- | --- |
| 25 | عرش بالا سے یوں امید کا ثمر اترے | 15 |
| 26 | کام آ رہی ہے یار کی صحبت ذرا ذرا | 16 |
| 27 | رب کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے | 17 |
| 29 | کیسا بخشش کا یہ سامان کیے جاتے ہیں | 18 |
| 31 | تیرے سوا نہ دل میں کوئی آرزو آئے | 19 |
| 32 | ابیات/رباعیات | 20 |
| 35 | ساجد علی سروری قادری (لاہور) | 21 |
| 36 | تعارف | 22 |
| 38 | وہ اپنی شان میں کونین کے سردار بیٹھے ہیں | 23 |
| 40 | سلام در بارگاہِ مرشد | 24 |
| 44 | اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور | 25 |
| 46 | میرا سجدہ ہو تیرے در کی خاک پر ساقی | 26 |
| 48 | شان مرشد خانہ | 27 |
| 52 | مرشد میرا سجان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ | 28 |
| 55 | سلطان محمد مرشد میرا | 29 |
| 58 | مُرشدِ کامل | 30 |
| 59 | احمد علی سروری قادری (اوچشریف) | 31 |
| 60 | تعارف | 32 |

| صفحہ نمبر | عنوانات | نمبر شمار |
|---|---|---|
| 62 | سی حرفی در شان سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس | 33 |
| 72 | ہویا اللہ دا احسان نجیب الرحمٰن آیا | 34 |
| 74 | ایہہ چن فقر دا سوہنا اے اس جہیا نہ ہور کوئی ہونا اے | 35 |
| 76 | التجا در بارگاہِ مرشد | 36 |
| 78 | میرا مرشد فقر نشانی اے | 37 |
| 80 | مرشد دا عشق میرا دین ایمان ہویا | 38 |
| 81 | کِناں لفظاں نال تیری شان لکھاں | 39 |
| 82 | مَن دی میں مُکا لے بندیا | 40 |
| 84 | ابیات/رباعیات | 41 |
| 87 | ناصر حمید ناصر سروری قادری (لاہور) | 42 |
| 88 | تعارف | 43 |
| 90 | سی حرفی در شان سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس | 44 |
| 99 | تیرے عشق نے کیتا عجب کمال | 45 |
| 102 | سلطان نجیب سوہنا یار | 46 |

| صفحہ نمبر | عنوانات | نمبر شمار |
|---|---|---|
| 104 | توں ہیں مظہر ذاتِ ربانی، سلطان نجیب جانی | 47 |
| 106 | اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور | 48 |
| 108 | دعا مرشد پاک کے وسیلے سے | 49 |
| 110 | توں ذات میں مظہر خدا کا ہے | 50 |
| 112 | سلطان العاشقین بن کے سلطان نجیب نے حق پھیلایا | 51 |
| 114 | سلطان العاشقین لقب ہے تیرا | 52 |
| 118 | مصطفیٰ ٹاؤن وچ تخت تیرا سلطان نجیب جانی | 53 |
| 120 | سلطان نجیب مرشد لجپال، ربّ پاک دا دیدار توں ہیں | 54 |
| 121 | عشق دی حقیقت سمجھ آئی، سلطان العاشقین کول آ کے | 55 |
| 122 | ابیات/رباعیات | 56 |
| 125 | ظفر اقبال سروری قادری (جہلم) | 57 |
| 126 | تعارف | 58 |
| 128 | ابیات/رباعیات | 59 |

# پیش لفظ

تمام حمد وثنا اللہ پاک کی ذاتِ اقدس کے لیے ہے جس نے نظامِ ہدایت کا تسلسل اپنے انبیا کرام خاص کر اپنے محبوب حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور ان کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وارثین فقرا کاملین کے ذریعے جاری وساری اور قائم ودائم رکھا۔

آج کے اس پُرفتن دور میں جب گمراہی عام ہو چکی ہے، نفسانفسی اور مادیت پرستی کا دور دورہ ہے، دین کی حقیقت سے مسلمان ایسے ہی ناواقف اور انجان ہیں جیسے غیر مسلم۔ ایسے مشکل وقت میں اللہ کی خاص مہربانی ہوئی اور ایک کامل واکمل ہستی ہمارے درمیان ظاہر ہوئی جن کا نام سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس ہے جو فقر اور اسم اَللّٰہُ ذات کی دولت سے طالبانِ مولیٰ کو سرفراز فرمانے کے لیے سرگرمِ عمل ہے۔ آپ طالبانِ مولیٰ کی تلاش میں گاؤں گاؤں اور شہر شہر سفر فرماتے ہیں۔ اب تک لاکھوں لوگ آپ مدظلہ الاقدس کی نگاہِ کامل سے فیض پا چکے ہیں، پا رہے ہیں اور انشاء اللہ فیض پاتے رہیں گے۔ طالبانِ دنیا آپ کی بارگاہ میں آتے ہی طالبانِ مولیٰ بن جاتے ہیں۔ دل سے غیر اللہ کی محبت نکل جاتی ہے اور عشقِ حقیقی کی دولت عطا ہوتی ہے۔ ہزاروں طالبانِ مولیٰ بلا جبر واکراہ اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کے پاس آکر ان کی زندگی یکسر بدل گئی۔ ان کی حیات کو جینے کا مقصد مل گیا۔ بہت سے طالبانِ مولیٰ مرد وخواتین کو بہت سی صلاحیتیں اور خوبیاں عطا ہوئیں جو ان میں پہلے سے موجود نہ تھیں جن میں شاعری کی صلاحیت سرِفہرست ہے۔ ان شاعروں میں مرزا اسلیمان سروری قادری (گجرات)، ساجد علی سروری قادری (لاہور)، احمد علی

سروری قادری (اوچشریف)، ناصر حمید سروری قادری (لاہور) اور ظفر اقبال سروری قادری (جہلم) کے نام شامل ہیں۔

شاعری کی رموز سے آگاہ لوگ جانتے ہیں کہ شاعری ہر کسی کے بس کی بات نہیں اور نہ ہی ہر کوئی اس کوشش میں کامیاب ہوسکتا ہے۔ یوں تو بہت سے مریدین اپنے مرشد کی شان بیان کرنے کے لیے شاعری کا انداز اختیار کرتے ہیں لیکن ''کلام در شان سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس'' اپنی نوعیت کی منفرد اور بہترین کتاب ہے۔ اس کتاب میں سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی بارگاہ سے نفوس کا تزکیہ کروانے اور عشقِ حقیقی کی نعمت حاصل کرنے کے بعد شعرا کا کلام شائع کیا جا رہا ہے تاکہ فقیر کامل سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کے عقیدتمند اور مریدین طالبانِ مولیٰ مرد و خواتین اس کلام کے مطالعہ سے وہ لذت اور سرور کی کیفیت پا سکیں جو راہِ فقر پر چلنے والے طالبانِ مولیٰ کے لیے ضروری ہے۔

امید ہے کہ اس کلام کے مطالعہ سے طالبانِ مولیٰ پر مرشد کامل اکمل سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی شان مزید واضح ہوگی۔ دعا ہے کہ اللہ پاک ہمیں ادراکِ قلبی سے سلطان العاشقین کی پہچان کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

سلطان الفقر پبلیکیشنز (رجسٹرڈ) لاہور

# تعارف

مرزا سلیمان اشرف سروری قادری ولد محمد اشرف ضلع گجرات کے گاؤں عالم گڑھ کے رہائشی ہیں اور گذشتہ 8 سال سے لاہور میں شعبہ مکینیکل (ڈائیز اینڈ مولڈ میکنگ) میں سپر وائزر کی ملازمت کر رہے ہیں۔ بچپن سے ہی تصوف میں دلچسپی تھی اس لیے جانتے تھے کہ مرشد کامل کے بغیر راہِ سلوک میں کامیابی ناممکن ہے۔ ایک دفعہ ایک مہربان دوست کے ساتھ دربار حضرت سلطان باھُوؒ پر حاضری کے دوران روکر ان سے فیض کی التجا کی جس کے بعد ان کی رہنمائی حضرت سلطان باھُوؒ کے روحانی وارث سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی طرف ہو گئی۔ سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کے دستِ اقدس پر بیعتِ توبہ وتقویٰ کی سعادت حاصل کی اور ذکر وتصور اسمِ اللہُ ذات حاصل کیا۔

مرشد کامل سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی صحبت وعنایت سے حق کی پہچان نصیب ہوئی اور دل میں خیال پیدا ہوا کہ کاش ان میں اتنی صلاحیت ہو کہ اپنے مرشد کی شان بیان کر سکیں۔ شاعری کے متعلق زیادہ علم بھی نہ تھا۔ مرشد پاک سے قلبی تعلق اور شاعری کی عطا کے متعلق مرزا سلیمان بیان کرتے ہیں:

ایک رات مرشد پاک سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس خواب میں میرے گھر تشریف لائے کچھ دیر بیٹھ کر مجھ سے باتیں کیں۔ میں نے عرض کی مرشد اگرچہ میں ناقص ہوں مگر دل کرتا ہے آپ کی شان بیان کروں مجھے بھی شاعری عنایت فرما دیں۔ اس بات پر حضور مرشد کریم سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس نے تبسم فرمایا اور فرمایا ''اچھا جی! شاعری چاہیے'' اور اس عاجز کو سینے سے لگا کر اپنا مبارک لعابِ دہن اس عاجز کی زبان پر لگا یا۔ جس سے میرے باطن میں روشنی بھر گئی اور جاتے ہوئے حضور مرشد کریم نے مجھے

لفافے میں کوئی چیز دی اور فرمایا ''یہ لو بیٹا یہ تمہارے لیے لے کر آیا ہوں'' میں نے وہ چیز لے لی۔

صبح اٹھ کر میں سوچ میں پڑ گیا کہ مرشد پاک نے مجھے کیا دیا ہوگا۔ اسی دن ایک کلام کی آمد ہوئی جسے میں نے کاغذ پر تحریر کر لیا اور مرشد پاک کی بارگاہ میں پیش کیا۔ حضور مرشد پاک نے تبسم فرمایا اور کلام کو منظور فرمایا۔ پھر مجھے یاد آیا کہ خواب میں مرشد پاک نے مجھے کلام ہی عطا کیا تھا جو ظاہر میں مجھ سے لکھوایا گیا۔ اس کے بعد آمد ہوتی ہے اور میں تحریر کر لیتا ہوں۔ اس میں میرا کوئی کمال نہیں اور نہ ہی مجھ میں اتنی قابلیت ہے کہ شاعری کر سکوں۔ یہ تو میرے مرشد پاک سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی عنایت ہے جو اپنے طالب کو وہ کچھ بھی عطا کر دیتے ہیں جس کے وہ قابل بھی نہیں ہوتا۔ میاں محمد بخشؒ نے خوب فرمایا ہے،

خش خش جناں قدر نہیں میرا میرے صاحب نوں وڈیائیاں۔۔۔

اللہ پاک اس عاجز کو راہِ فقر میں استقامت نصیب فرمائے اور مرشد پاک کا سایہ ہم پر سلامت رکھے۔ آمین



# درِ نجیب پہ آ کر خودی کا رازداں ہو جا

درِ نجیب پہ آ کر خودی کا رازداں ہو جا
سلیم قلب حاصل کر کے حیاتِ جاوداں ہو جا

قدم رکھ بحرِ الفت میں نہیں اس کے سوا چارہ
فشارِ عشق میں جل کر دھواں ہو جا دھواں ہو جا

وہ جس کی ذات کے جلوے ہیں فطرت کے نظاروں میں
پکار اس کو تنفس میں اسی کا بے اماں ہو جا

حصارِ عقل سے باہر نکل اے ناقص و ناداں
دُرِ تلقین حاصل کر حدودِ بے کراں ہو جا

خدا کو دیکھ کر جو لوگ عبادت اس کی کرتے ہیں
انہی کی ہمسری کر لے شریکِ عارفاں ہو جا

مرے سلطان کو یہ خاتمِ مرسلؐ نے فرمایا
فقر کا تاج سر پہ رکھ شاہِ کون و مکاں ہو جا

☆☆☆☆☆

# بن کے آفتابِ فقر دنیا میں میرا سلطان نجیب آیا ہے

عرش والوں کے گھر چراغاں ہے سارے عالم پہ نور چھایا ہے
بن کے آفتابِ فقر دنیا میں میرا سلطان نجیب آیا ہے

میرے دل کے نگار خانے میں تیرے قدموں کی ہی تو آہٹ ہے
چاند کی روشنی کے پردے میں تیرا اندازِ مسکراہٹ ہے
شام کے سرمئی اندھیروں میں تیری زلفوں کا رنگ چھایا ہے
بن کے آفتابِ فقر دنیا میں میرا سلطان نجیب آیا ہے

جلوۂ ذات کا وہ مرکز ہے روح کی تشنگی مٹاتا ہے
صاحبِ نظر کر کے طالب کو جلوۂ طُور بھی دکھاتا ہے
جس نے سلطان محمد کا لقب بزمِ خیرالوریٰ سے پایا ہے
بن کے آفتابِ فقر دنیا میں میرا سلطان نجیب آیا ہے

فقر ہے عین ذاتِ سبحانی فقر ہے ورثۂ خدا دانی
نورِ فقر کی تجلّی میں ہوئی تحلیل ذاتِ سلطانی
عین سے عین بن گیا دیکھو کیسا رُتبہ خدا سے پایا ہے
بن کے آفتابِ فقر دنیا میں میرا سلطان نجیب آیا ہے

☆☆☆☆☆

# فقر کی تاج پوشی کا سہانا روز آیا ہے

فقر کی تاج پوشی کا سہانا روز آیا ہے
رسولِ پاکؐ نے سلطان کو در پر بلایا ہے
بہاریں رقص کرتی ہیں ستارے گنگناتے ہیں
عدن میں حور و غلماں بھی خوشی کے گیت گاتے ہیں

عرش پہ بھی ذرا دیکھو تو کیا دلکش نظارے ہیں
خدا نے چادرِ افلاک پہ ٹانکے ستارے ہیں
فقر کے تاجور کے گھر فقر کا چاند آیا ہے
فقر کی تاج پوشی کا سہانا روز آیا ہے

جنابِ فاطمہ زہرؓا مبارک دینے آئی ہیں
سجا کر ہاتھ سے وہ فقر کی پوشاک لائی ہیں
میرے حسنینؓ نے سلطان کا سہرا سجایا ہے
فقر کی تاج پوشی کا سہانا روز آیا ہے

وہ جن کے نور کے جلوے گلستانِ جہاں پر ہیں
زمیں پر آسماں پر ہیں یہاں دیکھو یہاں پر ہیں
خدا نے ذاتِ اقدس کا حسیں جلوہ دکھایا ہے
فقر کی تاج پوشی کا سہانا روز آیا ہے

☆☆☆☆☆

# وہی مجددِ دوراں وہی امام مبیں

وہی مجددِ دوراں وہی امامِ مبیں
کہ ہے فقر کی امانت کا پاسبان نجیب
کون ہے جو تیرے اس رازِ ولایت تک پہنچے
اسمِ اللہُ ہی بتائے تیرا عرفان نجیب
کتابِ فقر کا عنوان سلطان اصغرؒ ہیں
مگر ہے علمِ تصوف کی داستان نجیب
عیاں ہے جذبِ جلالی کا راز چہرے سے
جہاں میں پیکر جمال کی برہان نجیب
جس پہ کلیاتِ دو جہان محوِ گردش ہیں
ہے اسی نقطہ وحدت کا ترجمان نجیب
وہ جو بیٹھا ہے اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ کی چادر اوڑھے
وہی ہے مرشد کامل میرا سلطان نجیب
چشمِ ادراک کی خیرات اسے بھی ہو عطا
تیرے دیدار کا طالب ہے سلیمانؔ نجیب

☆☆☆☆☆

# بہت امید تھی امید کا حاصل نظر آئے

بہت امید تھی امید کا حاصل نظر آئے
جہاں جس کا خلاصہ ہے وہی مفصّل نظر آئے

نگاہِ شوق میں تیرے سوا بستا نہیں کوئی
دیارِ خواب میں اکثر تیرا محمل نظر آئے

تیرے در پر پہنچ کر کیوں کوئی عارف نہ بن جائے
کہ اسم ذات میں عکسِ رُخِ کامل نظر آئے

وہ کیوں نہ بھول جائے آبلہ پائی کے سارے غم
کہ جس کو سامنے آنکھوں کے یوں منزل نظر آئے

میں اس سے مانگ لوں گا خوں بہا میں اس کی ہستی کو
کبھی مجھ کو جو میرے نفس کا قاتل نظر آئے

پھر اس کے بعد سب کو لوٹنا ہے ابتداؤں کو
کوئی دم اور یہ ہنگامۂ محفل نظر آئے

تحمل اے میرے سلیمان یہ مشکل مراحل ہیں
ہمیشہ عشق کے آگے کھڑی کربل نظر آئے

یہ کیسا اس پہ چھایا ہے تمہاری دید کا جادو
کہ مرزاؔ بھی تیرے دیوانوں میں شامل نظر آئے

☆☆☆☆☆

# خیال یار کے قصے جمال یار کی باتیں

خیالِ یار کے قصے جمال یار کی باتیں
جہاں والو کرو ہم سے فقط دیدار کی باتیں

غلامی ان کی بہتر ہے جہاں کی بادشاہی سے
مریضِ عقل کیا سمجھو گے تم اسرار کی باتیں

مکاں میں جو دکھائی دے حریمِ لامکاں وہی
سمجھ لے ذات کی رمزیں نہ کر انکار کی باتیں

وہ کیوں نہ مصطفیؐ کے خُلق پہ جاں وار دے اپنی
سنے ان کے لبوں سے جو شاہِ ابرارؐ کی باتیں

تیری نظروں نے باطن میں عجب سی روشنی بھر دی
تبھی بن کر نکلتے ہیں سخن انوار کی باتیں

سنیں جو طالب مولیٰ وہ خود ہی جان لیتے ہیں
سخن کے لفظ و معنی میں چھپی اسرار کی باتیں

تصوف کی سبھی رسمیں ادھوری ہیں بنا تیرے
سوا دیدار کے باقی ہیں سب بیکار کی باتیں

☆☆☆☆☆

# بجُز خدا کوئی جانے نہ سلسلے تیرے

بجُز خدا کوئی جانے نہ سلسلے تیرے
حدِ ادراک سے آگے ہیں مرحلے تیرے

تجھی میں ھُو کی تجلّی، ہے راز یاھُو کا
ہوئے ہیں فقر کے سلطان آئینے تیرے

میں دل میں بات کروں اور تمہیں سنائی دے
ہیں رگِ جاں سے بھی قریب فاصلے تیرے

انہی کے دم سے ہے رونق بازارِ ہستی میں
دیارِ دل میں جو اترے ہیں قافلے تیرے

کہاں یہ بارِ امانت اٹھا سکا ہے کوئی
مرحبا آفتابِ فقر! حوصلے تیرے

مناؤ شکر سلیمانؔ اپنی قسمت پہ
ستارے صاحبِ ہستی سے جا ملے تیرے

☆☆☆☆☆

# درِ نجیب ہے سر خم ہے اور جناب ادب

درِ نجیب ہے سر خم ہے اور جناب ادب
کہ درسِ عشق کا ہے ابتدائی باب ادب

ہمیشہ راہِ طلب میں رہی ناکام عقل
ہے پیمبرؐ کی حضوری میں کامیاب ادب

انہی کے واسطے دیدارِ حق کے جلوے ہیں
کہ راہِ فقر میں جن کا ہے ہمرکاب ادب

شہرِ باطن میں کسی بے ادب کا دخل نہیں
امورِ دل میں ہے درکار بے حساب ادب

سنو! سمندرِ وحدت ہماری منزل ہے
کہ روح مانندِ کشتی ہے اور چناب ادب

راہِ سلوک میں جو روشنی بکھیریں گے
خلوص مثل ہے خورشید و آفتاب ادب

اسے خرید لے سلیمانؔ نقد جاں کے عوض
بازارِ عشق میں بکتا ہے لاجواب ادب

☆☆☆☆

# یوں تیرے وصل کے لمحے متاعِ جاں ٹھہرے

یوں تیرے وصل کے لمحے متاعِ جاں ٹھہرے
کہ جیسے تھک کے کسی بَن میں کارواں ٹھہرے

نگاہ جس سمت کروں تُو نظر آئے مجھ کو
کبھی آنکھوں میں تیری دید کا سماں ٹھہرے

عنائتیں ہیں میرے ربّ کی اور کچھ بھی نہیں
میرے اشعار میرے قلب کی زباں ٹھہرے

واجب القتل ہیں ہم نفس کی عدالت میں
تیری جاگیر میں لینے کو ہم اماں ٹھہرے

بھرے جہان میں سوائے تیرے کوچے کے
جگہ کہاں ہے ٹھہرنے کی؟ دل کہاں ٹھہرے؟

زمانہ کہتا ہے سلطان العاشقین جن کو
وہی تو رازِ الٰہی کے رازداں ٹھہرے

عشرتِ دل تجھے دیکھے بنا منظور نہیں
تیرے دیدار میں مقتل بھی گل نماں ٹھہرے

☆☆☆☆

# اوّل اوّل انہیں دیکھا تو یوں لگا جیسے

اوّل اوّل انہیں دیکھا تو یوں لگا جیسے
مریضِ روح کو مل جائے مسیحا جیسے

ہر طرف چہرہ انہی کا دکھائی دینے لگا
دل پہ دیدار کا جادو سا چل گیا جیسے

میرے سلطان نے خیمہ جو لگایا دل میں
خود میں رہتا تھا کبھی مَیں نہیں رہا جیسے

چشمِ افلاک بھی ڈھونڈے تو بات بن نہ سکے
نہیں اوصاف کہیں میرے مصطفیٰؐ جیسے

شبِ الست جو پُرنور نظارہ دیکھا
آئینے میں وہی جلوہ سما گیا جیسے

دیدۂ شوق نے دیکھی ہیں حیرتیں کتنی
نظر نے پا لیا دیدارِ کبریا جیسے

ہیں سلیمانؔ وہی کامل انساں واللہ
جن کے چہرے کے خدوخال ہیں لِلّٰہ جیسے

☆☆☆☆

# منجانب پیر عبداللہ شاہ مدنی جیلانیؒ

خدا کے محترم آؤ ہمارا گھر سجا جاؤ
شبیہ غوث الاعظم ہو سبھی کو یہ بتا جاؤ

تمہارے ساتھ جو آئیں انہیں بھی تو مبارک ہو
شبیہ غوث الاعظم کی تمہیں بھی تو مبارک ہو
جمالِ نازنیں اپنا ہمیں آ کر دکھا جاؤ
خدا کے محترم آؤ ہمارا گھر سجا جاؤ

بھلا لگتا ہے جب بھی تم ہمارے در پہ آتے ہو
اور اپنے طالبوں کو بھی تم اپنے ساتھ لاتے ہو
ہمارے گھر میں بھی میلاد کی محفل سجا جاؤ
خدا کے محترم آؤ ہمارا گھر سجا جاؤ

تمہیں ہی عین واجب ہے زمانے کا ولی ہونا
فقر کا جانشیں ہونا خفی ہونا جلی ہونا
فقر کے طالبوں کو فقر کی منزل دکھا جاؤ
خدا کے محترم آؤ ہمارا گھر سجا جاؤ

ہمارے پاس بیٹھو تو میرے سلطان نجیب آؤ
کیوں اتنی دور بیٹھے ہو ذرا تھوڑا قریب آؤ
کبھی اتنا قریب آؤ ہمیں میں تم سما جاؤ
خدا کے محترم آؤ ہمارا گھر سجا جاؤ

☆☆☆☆☆

# عرش بالا سے یوں امید کا ثمر اترے

عرش بالا سے یوں امید کا ثمر اترے
چاندنی ماہِ لطافت کی میرے گھر اترے

نزول جب کا ہے اظہارِ ذات کا باعث
وہ امانت کے صحیفے تیرے دل پر اترے

شعر لکھوں تو خیالوں کے نور میں مرزا
خوشبو یار بھی قرطاس و قلم پر اترے

صبح پر کیف تبسم سے ضیائیں مانگے
رات پھیلے رُخِ محبوب کی نظر اترے

چڑھتا سورج تیری پُرنور جبیں کا عکاس
تیری پلکوں پہ چمکتے مہ و اختر اترے

صحنِ جاں میں ہی نظر آئے گا کعبہ تم کو
شیشہِ دل سے جو زنگار کی چادر اترے

رُخِ نجیب پہ دیکھے جو نورِ فجر کبھی
رنگِ خورشید اُڑے، چہرۂ سحر اترے

☆☆☆☆☆

# کام آ رہی ہے یار کی صحبت ذرا ذرا

کام آ رہی ہے یار کی صحبت ذرا ذرا
ہونے لگی ہے ان سے محبت ذرا ذرا

جو آتشِ عشق دل میں لگائی ہے یار نے
دینے لگی ہے اب وہ حرارت ذرا ذرا

پردہ سِرک گیا رُخِ سلطان نجیب سے
کھلنے لگی ہے ہم پہ حقیقت ذرا ذرا

اب کیوں نہ اس کو امر کریں ذکرِ یار سے
کم ہو رہی ہے سانس کی دولت ذرا ذرا

جان کاروبارِ عشق میں ہم نے بھی لگا دی
بڑھنے لگی ہے روح کی قیمت ذرا ذرا

ہونے لگے ہیں فیصلے ان ہی کے حکم سے
کرنے لگے ہیں دل پہ حکومت ذرا ذرا

☆☆☆☆☆

# رب کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے

اے حبیب خدا اے ابوالمرتضیٰ ربّ کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے
آفتابِ فقر تو ہے شانِ فقر جگ میں زیبا تجھی کو تیری شان ہے
کھو کے دنیا میں تھا تجھ سے غافل ہوا تیرے در پر پہنچنے کے قابل ہوا
دل میں جو تھا سوا تیرے باطل ہوا میں سے میں جو گیا ایک حاصل ہوا
تیرے دریائے رحمت کی موجیں رواں اپنا تیرے سوا خالی دامان ہے
اے حبیبِ خدا، اے ابوالمرتضیٰ ربّ کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے

غم کے ماروں کو تیری پناہ مل گئی تیرے در سے فنا کو بقا مل گئی
جس کو تیرے کرم کی نگاہ مل گئی اس کو سارے جہاں کی عطا مل گئی
صفت ذاتی سے جو متصف ہو گیا نام اس کا حقیقت میں سلطان ہے
اے حبیبِ خدا اے ابو مرتضیٰ ربّ کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے

حسن ہستی کا کیسے بیاں میں کروں دل میں تیری حقیقت کو دیکھا کروں
خانقاہ میں تیرے روبرو بیٹھ کر اپنی آنکھوں کو جب نور سے میں بھروں
تیرے چہرے سے ہوتے ہیں روشن جہاں جگ میں نورانیت کا یہ سامان ہے
اے حبیبِ خدا اے ابو المرتضیٰ ربّ کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے

تیری محفل میں ہے الفتوں کا سماں تیرے طالب ستاروں کی ہیں کہکشاں
کیا ثنا ہو تیری اے ولیٔ زماں تیری پرواز میں ہیں مکاں لامکاں

اس پہ بھی ہو کبھی تو کرم کی نگاہ تیرے خادم کا خادم سلیمانؔ ہے
اے حبیبِ خدا، اے ابوالمرتضیٰ ربّ کے سب عاشقوں کا تو سلطان ہے

☆☆☆☆☆

# کیسا بخشش کا یہ سامان کیے جاتے ہیں

کیسا بخشش کا یہ سامان کیے جاتے ہیں
دل میں اللہ کو مہمان کیے جاتے ہیں

ان کے در پر جو کوئی آ کے پھیلائے جھولی
اپنی ہستی وہ اسے دان کیے جاتے ہیں

اہل دل آتے ہیں تلقین و زیارت کے لیے
اپنی روحوں کو مسلمان کیے جاتے ہیں

طلبِ دنیا کو بدل کر طلبِ مولیٰ میں
عشق کو زیست کا عنوان کیے جاتے ہیں

کیا کہوں کرتے ہیں کیسی وہ عنایت سب پر
مجھ سے عاجز کو سلیمان کیے جاتے ہیں

دل کے احوال کو عنوان ''شاعری'' دے کر
ہم اسے جانبِ سلطان کیے جاتے ہیں

ہم نے ان سے تمہیں مانگا ہے جن کی خدمت میں
پیش قسمت کے قلمدان کیے جاتے ہیں

ان کے قدموں میں اپنی شاعری کیا پیش کروں
وہاں تو پیش دل و جان کیے جاتے ہیں

☆☆☆☆☆

# تیرے سوا نہ دل میں کوئی آرزو آئے

تیرے سوا نہ دل میں کوئی آرزو آئے
مجھ کو سانسوں میں تیرے نام کی خوشبو آئے

سبھی کو جامِ طہارت پلائے دیتے ہو
تیرے مئے خانے سے جو آئے باوضو آئے

سو شفاؤں کا مرکب ہے ایک لمس تیرا
مجھے بھی چھُو کہ میری روح میں نمو آئے

عروجِ ذات کا دلچسپ مرحلہ ہو گا
براقِ لب اگر عرشِ قدم کو چھو آئے

تیرا سراپا جو میرے اشعار میں اترے
تیرے پیکر کی ضیا میرے چار سُو آئے

عکس و عکاس کی تقسیم نہیں بن پڑتی
دل میں جلوے تمہارے جیسے ہو بہو آئے

وہ جو لباسِ بشر میں دکھائی دیتا ہے
وہی دل میں نظر آئے تو مثلِ ھو آئے

# ابیات/رباعیات

میں نے دیکھا ہے اسم اَللّٰہُ میں وہ عالی چہرہ
نور عرفاں سے دمکتا وہ مثالی چہرہ
ہے کبھی ذات کبریا کا جلالی چہرہ
احمد رحمت عالم کا جمالی چہرہ
میری فریاد سنو اے میرے سلطان نجیب
ہوں تیرے در پہ کھڑا لے کے سوالی چہرہ

کی دساں گل نہ بندی اے میں سوچ سوچ پریشان ہویا
اک جوگی ملیا رستے وچ اوہدا ناں نجیب رحمٰن ہویا
اوہدے چمکاں ماردے چہرے تے لِلّٰہِ دا خاص نشان ہویا
پایا اوچا شملہ وحدت دا اوہ ذات سخی سبحان ہویا
اوہ ھُو دا ہُو یہُو ہویا یاھُو دا عین عیان ہویا
اوہ وارث فقر محمدی دا سلطاناں دا سلطان ہویا
میری روح نوں کیتا وس اپنے میرے عملاں دا نگہبان ہویا
ہویا خاص کرم اس کملے تے اے ربّ دا خاص احسان ہویا
اس اچیاں شاناں والے دے خادم دا ناں سلیمانؔ ہویا

حاضری جب ہو تیری محفل کی مظہر کبریا دکھائی دے
ذکر یاھُو ہے عطائے مرشد مجھ کو ہر سانس میں سنائی دے
چہرہ لِلّٰہ کی نشانی ٹھہرا زباں گفتار مصطفائی دے
اپنی ہستی سے روشناس کرے اسم اَللّٰہُ میں رونمائی دے
تزکیہ نفس نگاہوں سے کرے سب کو تُو درس پارسائی دے
اپنے طالب کو روز اوّل ہی ذات مسجود تک رسائی دے
ذات حق گم ہے اسم اَللّٰہُ میں دیکھ لو گر تمہیں دکھائی دے

جہانوں میں تمہارے حکم کی تعمیل ہوتی ہے
تمہاری ذات کی کوئی کہاں تمثیل ہوتی ہے
کوئی بَن میں تمہیں ڈھونڈے کوئی منبر و محراب میں
وہیں ملتے ہو جہاں فقر کی تکمیل ہوتی ہے

رہا دنیا سے پرے فقر کے افکار کا موسم
ہوائے عشق لائی ہے وہی اسرار کا موسم
میرا نجیب ابھرا آفتابِ فقر کی مانند
نوید صبح آئی آ گیا دیدار کا موسم

مزدوری کیے جاتا ہے اجرت کی طلب میں
افسوس صد ہے طالبِ عقبیٰ کے حال پر
دیدارِ یار کے عوض جنت خرید لوں
کم ظرف! ذرا غور کر اپنے سوال پر



''میں'' کے پردے میں ''تو'' کا عالم ہے
شاخِ جاں پہ نمو کا عالم ہے
کوئی دِکھتا نہیں سوائے تیرے
دل کی گلیوں میں ''ھو'' کا عالم ہے



# تعارف

ساجد علی سروری قادری شاہ پور کانجراں ملتان روڈ لاہور کے رہنے والے ہیں۔ بچپن سے ہی آقا پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مدحت ونعت بیان کرنے کا شوق تھا اس لیے سکول و مدرسے کی جانب سے نعت کے مقابلوں میں شرکت کرتے اور ہمیشہ اوّل پوزیشن حاصل کرتے۔ اس کے ساتھ ساتھ میلادِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی منعقد کی جانے والی محافل میں بھی شرکت کرتے۔ گھر والوں نے بھی ان کے شوق کو دیکھتے ہوئے حوصلہ افزائی کی۔ اسی سلسلے میں ملک کے ایک مشہور نعت خواں کے ساتھ بھی وابستہ رہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ دل میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت اور تڑپ بڑھنے لگی اور حق کی تلاش شروع کر دی۔ زیادہ تعلیم حاصل نہ کرنے کے باعث ایک فیکٹری میں ملازمت کے دوران سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی تصنیفِ مبارکہ ''حقیقت اسم اللہُ ذات'' پر نظر پڑی اور دیکھتے ہی ایک کشش محسوس ہوئی۔ کتاب کے مالک کی تلاش میں سلطان العاشقین مدظلہ الاقدس کے ایک مرید کے پاس پہنچے اور ان کے مرشد سے ملاقات کی خواہش ظاہر کی۔ ملاقات سے قبل یہ سوچ تھی کہ آج کے دور میں فقرا کاملین ناپید ہیں لیکن سلطان العاشقین مدظلہ الاقدس سے ملاقات کے فوراً بعد ہی یہ خیال دل سے نکل گیا۔ اسم اللہُ ذات کی نعمت حاصل کر کے ذکر و تصور کی مشق ذوق و شوق سے کرنے لگے۔ قلب و باطن کی کیفیت بدلی اور حق کی معرفت نصیب ہوئی۔ ایک مرتبہ حضور مرشد کریم کی بارگاہ میں بیٹھے تھے کہ حضور مرشد کریم نے فرمایا ''ساجد بیٹا آپ شاعری کریں''۔ ساجد علی سروری قادری بیان کرتے ہیں ''میں یہ فرمان سنتے ہی سوچ میں پڑ گیا کہ میں تو زیادہ تعلیم یافتہ بھی نہیں ہوں اور شاعری کی ابجد سے بھی ناواقف ہوں شاعری کیسے کر سکوں گا لیکن یہ سوچا کہ مرشد کا حکم ہے کوشش کرنے میں کیا حرج ہے۔ لہٰذا ایک کلام لکھا اور حضور مرشد کریم کی بارگاہ میں پیش کر دیا۔

حضور مرشد کریم نے حوصلہ افزائی فرمائی اور اصلاح کے بعد مزید کلام لکھنے کا فرمایا''۔
ساجد علی سروری قادری مدحتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بیان کرنے کے ساتھ ساتھ مرشد کریم سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی شان میں بھی شاعری کرنے لگے جس میں سے منتخب منقبتوں کو اس کتاب میں شامل کیا گیا ہے۔
ساجد علی سروری قادری اپنی اس کوشش پر خود بھی حیران ہوتے ہیں کہ مرشد کامل اکمل کی بارگاہ نصیب ہوتے ہی وہ کیا سے کیا ہو گئے۔ جو بھی ملتا ہے وہ یہی کہتا ہے کہ ساجد بھائی آپ بہت بدل گئے ہیں۔ ساجد علی سروری قادری صاحب یہی جواب دیتے ہیں کہ یہ سب ان کے مرشد کامل اکمل کی نظرِ کرم ہے ورنہ وہ اس قابل نہ تھے کہ شاعری کر سکتے جو کہ ان کے فہم وگمان سے بھی بالاتر ہے۔ دعا ہے کہ اللہ ہر ایک کو ایسے ہی مرشد کامل اکمل کی صحبت نصیب فرمائے کیونکہ ایسی پاکیزہ صحبت میسر آتے ہی نفس کا تزکیہ ہونا شروع ہو جاتا ہے اور حق کی پہچان نصیب ہوتی ہے۔ اللہ پاک مرشد کامل اکمل سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی عمر میں برکت عطا فرمائے اور ان کا سایۂ رحمت طالبانِ مولیٰ پر ہمیشہ قائم ودائم رکھے۔ آمین



# وہ اپنی شان میں کونین کے سردار بیٹھے ہیں

وہ اپنی شان میں کونین کے سردار بیٹھے ہیں
وہ رکھتے ہیں خبر سب کی عجب بیدار بیٹھے ہیں
لباسوں کو نہ دیکھو تم ذرا غور و فکر کر لو
بچشمِ دِل اگر دیکھو شہِ ابرار بیٹھے ہیں
حقیقت ایک ہے ہر آن میں ہر شان میں ظاہر
محمد مصطفیؐ دیکھو دیئے دیدار بیٹھے ہیں
جو دیکھا ہے بتاتا ہوں وہی تم کو سناتا ہوں
وہاں خود آپ بن بیٹھے یہاں خود آپ بیٹھے ہیں
وہ پہلے والا پہلا ہے نہ سمٹا ہے نہ پھیلا ہے
با حُسنِ مصطفیؐ دِلبر لیے دیدار بیٹھے ہیں
کہیں آدمؑ کہیں شیثؑ، کہیں موسیٰؑ کہیں عیسیٰؑ
کہیں پیر ہیں پیروں کے میرے سرکار بیٹھے ہیں
یہ جس کا سب پسارا ہے اُسی کا مال سارا ہے
یہ جس کا مال سارا ہے اُسی دَر یار بیٹھے ہیں
اچانک جس کے گھر اندر تیری تشریف آجائے
مکاں سے لامکاں فوراً وہ انساں یار بیٹھے ہیں
تیرے میخانے کے دیوانے ہیں مستانے شاہا تیرے
کدھر جائیں کہاں جائیں تیرے مے خوار بیٹھے ہیں

نہ شوق ہے بقا کا اب نہ خوف ہے فنا کا اب
تیرے در تیرے ساجد ہوئے سرشار بیٹھے ہیں



# سلام در بارگاہِ مرشد

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام
میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام
بن کر خلیفہ آیا ہے اب اس جہان میں
ثانی نہیں ہے کوئی بھی تیرا جہان میں
ہے خالق کونین کی تصویر اس جہان میں
مالک مختار کی تنویر اس جہان میں
دلبر وہ عیسیٰؑ ہے جہاں مریمؑ نہیں کوئی
انسان ہے یہ وہ جہاں آدمؑ نہیں کوئی

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

نورِ جمال حق کا ہے دیدار عام ہے
حُسنِ ازل چمک رہا ہے دیدار عام ہے
لکھتا ہے قلم جو بھی یہ اس کا کام ہے
میرے مرشد کریم کا یہ فیض عام ہے
احسان کا بیاں نہ ہو میری زبان سے
ہر آن فیض جاری ہے ان کے بیان سے

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

لِیْ مَعَ اللّٰہِ آن ہے اور شان ہے تیری
روح اسم ہے میرا مسمّٰی ذات ہے تیری
میں نہیں مجھ میں میری ہستی ہے بس تیری

تیری ضیا ہوں میں اور روشنی تیری
جنت کا شوق اب نہیں دوزخ کا ڈر نہیں
خادم ہوں تیری ذات کا مجھ کو فکر نہیں

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

سن کون ہے اور کیا ہے بجز ذات مصطفیٰؐ
دیدارِ خدا عین ہے دیدارِ مصطفیٰؐ
یہ احسنِ تقویم ہے کہتی ہے یہ وفا
جاتا ہے وقت ہاتھ سے سب دیکھ لو خدا
ہر صفت کے پردے میں ہے بحرِ حقیقت
ہر آن میں ہر شان میں حُسنِ حقیقت

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

میم کے پردے میں تیرا راز ہے کوئی
کچھ نہیں پردے میں تیرا ناز ہے کوئی
اپنے گھر میں آپ ہی مہمان ہے کوئی
اب تیرے میرے درمیاں پردہ نہیں کوئی
سُو بسُو اور کُو بکُو نُورِ خدا ہے
نہ سر نہ منہ میرا تجھ سے جدا ہے

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

در تیرے جو بھی آیا ہے مقصود پا گیا
تسبیح تیرے ہی نام کی کرتا ہے جو پیا
کچھ نہیں جس کے سوا وہ ذات ہے پیا
خدا بھی کہہ رہا ہے دیکھ لو دیدار ہے دیا
میں تیرا عاشق ہوں تو محبوب ہے میرا

میں تیرا طالب ہوں تو مطلوب ہے میرا

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

میرے مرشد کریم نے مجھ پر کرم کیا

وحشی گلے لگا لیا پُرنور کر دیا

اے یار تیرے پیار نے مخمور کر دیا

تیری نگاہِ ناز نے بھرپور کر دیا

زبان میری ہے مگر اظہار ہے تیرا

خدا یہ کہہ رہا ہے دیکھ لو دیدار ہے دیا

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

جو خاک پائے پیر ہے اکسیر بن گیا

اُس مالکِ کونین کی تنویر بن گیا

غور سے اگر دیکھو تو فقیر بن گیا

ہر زباں پہ بولتی تقریر بن گیا

کامل سے جڑ گیا ہے جو وہ فیض پا گیا

کامل ولی ملا جسے وہی راز پا گیا

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

ہر اسم میں ہر جسم میں ہر قسم میں ہے تو

ہر گل میں ہے بلبل میں ہے گلزار میں ہے تو

اوّل بھی ہے آخر بھی ہے ظاہر بھی تو باطن بھی ہے تو

ہر شان میں ہر آن میں جلوہ نما ہے تو

ساجد تو تیرے علم کی تفسیر ہے کوئی

بیشک تیرے ہی علم کی تعبیر ہے کوئی

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

حُسنِ ازل جو دیکھا تو دیکھا ہے آنکھ سے
اللہ نبی کا دیکھ لو دیدار آنکھ سے
آنکھوں نے نشہ پایا تو پایا ہے آنکھ سے
دلبر کا راز پایا تو پایا ہے آنکھ سے
نزدیک ہے نہ دور ہے دلدار آنکھ سے
گھائل ہوا ہے ساجدؔ خستہ بھی آنکھ سے

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام

آنکھیں ہی پاتی ہیں معراج آنکھ سے
آ دیکھ لے دیدار کی بہار آنکھ سے
ساجدؔ نے تیر کھایا تو کھایا ہے آنکھ سے
سنتا سمجھتا کرتا ہے گُفتار آنکھ سے
چوم لو مردِ خدا کی خاک کو اے میرے دوستو
حضرت حق حضرت انسان ہے اے میرے دوستو

میرے مرشدی سلام میرے مرشدی سلام



# اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور

اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور
کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا کا بھید کُھل گیا
بے صورت کا صورت میں راز کُھل گیا
دیدار کے لیے ہم آئے ہیں حضور

اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور

ابتدا عشق کی پہلی اذان آپ ہیں
کُنْ فَیَکُوْن کی زبان آپ ہیں
اللہ کی جو شان ہے شانِ حضور

اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور

اللہ کے جانِ جاناں دو جہان کی جان
ہر طرف ہے جلوہ محبوبِ رحمان
دیدارِ خدا عین ہے دیدارِ حضور

اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور

محفل ہے حضور کی اللہ نے ہے سجائی
اُٹھ گئے ہیں پردے آگئی خدائی
ہر ہر جہان میں ہو گیا ظہور
اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور

فقر کا خزینہ میرے مرشد کا ہے سینہ
سلطان العاشقین روشن ہے نگینہ
عاشقوں کے دِل کی دھڑکن اور سرور
اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور

سلطان محمد ہیں سلطان العاشقین
شبیہ غوث بھی سلطان الذاکرین
ہو گئے ہیں ظاہر میرے حضور
اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور

مرشد میرا دین ہے مرشد ہے ایمان
مرشد میرا جسم ہے مرشد میری جان
میں مرشد کا طور ہوں میرا مرشد نور
اللہ کا ہے مظہر اور نبیؐ کا نور
سلطان العاشقین میرا مرشد ہے مشہور



# میرا سجدہ ہو تیرے در کی خاک پر ساقی

میرا سجدہ ہو تیرے در کی خاک پر ساقی
ہوا ابلیس حیراں میرے اس ادراک پر ساقی
کیا کروں ذکر بیاں عالی ذات کا ساقی
آدم و جن و ملائک جھکے افلاک پر ساقی
شبہ عرشِ بریں بشکل مصطفیٰؐ عالی
تیرا درویش فدا اس شبیہ پر ساقی

حق نے بخشا ہے تجھے تاجِ خلافت عالی
نورِ وحدت سے ہے کثرت کی شہادت عالی
تیرے دربارِ حق میں ہے یہی التجا عالی
لِیْ مَعَ اللّٰہِ کی حضوری میں رہوں بحرِ ولایت عالی
نہ رہے خوفِ فنا نہ بقا کا شوق ہو عالی
اب ہو نظرِ کرم اس غمناک پر اے ساقی

اے شاہِ کون و مکاں بے کنارا بے اشارا ہے
مصور حُسن ہے تو وحدت کا نور سارا ہے
رکھ مجھے اپنی ضیا میں اَب اِک تیرا سہارا ہے
اسمِ اعظم ہے تو اور سب تیرا اشارا ہے

ہے مجھے تقویٰ تمہاری ہی ذات پر ساقی
تیرے موسیٰ کا ہے نقشہ تیری پوشاک پر ساقی

آئینہ رحمان ہے تو اللہ کا نور ہے ساقی
بادشاہِ دو جہاں، مسجودِ مخلوق ہے ساقی
ہم برے ہیں بھلے تیرے ہی تو ہیں ساقی
غلط کاروں کے لیے تو غفار ہے ساقی
نُورٌ علیٰ نُورٍ ہے تو صاحبِ لولاک ہے ساقی
یہ بھی سچ ہے کہ تو بیباک ہے تو پاک ہے ساقی

مظہرِ ذات خدا انسان ہے ساقی
قبلہ ہے خلق کا ایمان ہے ساقی
رازوں کا راز ہے رحمان ہے ساقی
تیری مدہوشی میں سارا جہان ہے ساقی
دانا ہے بینا ہے تو رحمت کا اک خزینہ ہے
جز تیرے کچھ نہیں در تیرا بس مدینہ ہے



# شانِ مرشد خانہ

اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا
سانوں ملیا پیر سوہارا اے
جیندا عرش فرش چمکارا اے
لولاک دا مالک سارا اے
جیندے سِر تے تاج پیارا اے
دِل رُوح دا ایہو نعرہ اے
محبوب خدا دا سارا اے
دیدار خدا دا پیارا اے
کھولے ساجد راز نیارا اے
کھلا فیض میرے اَج پیر دا
اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا
سلطان محمد شکل نورانی اے
لِلّٰہ چہرہ ذات حقانی اے
ہے فقر دا شاہ سلطانی اے
اللہ پاک دی خاص نشانی اے
کِتے وِسدا شاہ جیلانیؒ اے

کتے باھُوؒ، اصغرؒ جانی اے
میرا مرشد نُور نورانی اے
جدی چلدی گل جہانی اے
تکو چہرہ بدر مُنیر دا

اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا

میرا علم قلم عرفان میرا مرشد
میرا دین ایمان میرا مرشد
میرا جسم تے جان میرا مرشد
میرا مان تران میرا مرشد
میری ذات صفات میرا مرشد
میری ساری کائنات میرا مرشد
میری ساری حیات میرا مرشد
میری ساری بات میرا مرشد
رنگ چڑھ گیا مینوں پیر دا

اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا

مکھ مرشد سجر سویرا اے
جینوں ویکھیاں دُور ہنیرا اے
معشوقِ خدا دا چہرا اے
ایدے باجھوں کوڑ سویرا اے

اے کامل مَرد دَلیرا اے
رکھے درد منداں ول پھیرا اے
جیہڑا بولے سخن چنگیرا اے
ویکھو سامنے بیٹھا کیہڑا اے
جنے میں ول پایا پھیرا اے
جنے دل وچ لایا ڈیرا اے
جیندے ہتھ وچ ہتھ میرا اے
اے سچا مرشد میرا اے
اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا

جدوں یار دی نظر نگاہ ہووے
وچ ہستی دے ہستی فنا ہووے
اِک پَل وچ اوتے اگاں ہووے
جیندا صدق یقین پکاں ہووے
میرے پیر نوں جیہڑا جان گیا
او اپنا آپ پچھان گیا
کر جان اپنی قربان گیا
میرے پیر دی بن او جان گیا
اُچا دَر ہے میرے پیر دا
اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا

سلطان نجیب دا پھڑیا پلا اے
سانوں مل گیا یارو اللہ اے
جیہڑی اکھ وچ شک رہندا اے
اونوں ہر پاسیوں گھاٹا پیندا اے
کر اکھ نوں صاف تُو اَج بیلی
تینوں دِسے گا اللہ اَج بیلی
جینوں اجے وی یارو دسیا نئیں
او اپنی نیت ویکھ لوے
اساں جگ وچ ڈھول وَجا چھڈیا
جنہاں ربّ نوں ویکھنا آجاوَ
اک میم دا جیہڑا پردا سی
اج ربّ نے او وی لا چھڈیا
اَج یار نے حج کرا چھڈیا
ربّ سانوں یار ملا چھڈیا

اَج ذکر کراں میں فقیر دا
در مِل گیا کامل پیر دا



# مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

مرشد میرا سبحان اللہ
بسم اللہ تے اسم اللہ
سلطان محمد ہے وَجہہ اللہ
محبوبی کامل ماشااللہ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

سلطان محمد ہے نورِ کامل
وچ بشریت ہے انسانِ کامل
ایہو وچ بسم اللہ شامل
ایہو کردا فانی فی اللہ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نُور تجلّہ

بے صورت وچ صورت آیا
بے رنگ نے رنگ چُولا پایا
نجیب الرحمٰن نام دھرایا
اے بھید انوکھا اللہ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

بے صورت دی سوہنی صورت
اس صورت وچ من موہنی صورت
دور کرے اے غیر دی صورت
بن رہبر آیا میرا اللہ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

سلطان محمد نے آن بلایا
نال پیار دے کول بٹھایا
کلمہ حق دا آپ پڑھایا
کیتی میری خوب تسلّہ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

مرشد سوہڑے بھاگ جگاوے
مُردہ دِل سُتی روح نوں اُٹھاوے
وچھڑے یار نوں یار ملاوے
رہن نہ دیوے دوئی مُعلاّ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

اندر ہے جو باہر دِسدا
باہر ہے جو ظاہر دِسدا
شکل وٹان دا ماہر دِسدا
ہر رنگ وچ یارا رنگ اولاّ
مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

ہور نہ کوئی وچ جہان تمامی
شیشہ ربّ دا مرشد جانی
ثابت کیتا آیت قرآنی
دل مُومن دا عرش مُعلاّ

مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

صورت عالی پھبن نرالی
میرے مرشد میرے والی
نہ رکھ جھولی میری خالی
بھر دے نال نور تجلّہ

مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ

مرشد ربّ دا نور تجلّہ
سامنے بیٹھا مار پَتھلّہ
سلطان محمد دا پھڑیا پلہ
ساجد یار نوں مل گیا اللہ

مرشد میرا سبحان اللہ سارا ربّ دا نور تجلّہ



# سلطان محمد مرشد میرا

سلطان محمد شیخِ کامل فیض عالم نور زمانہ
وِچ زمین آسماناں اندر کامل مرد یگانہ
حضرت سلطان محمد یارو دم دم تھائیں تھائیں
نور حقیقت ربی خاصہ جس دی وچ نگاہیں
حضرت پیر سلطان محمد ہے نورانی یزدانی
اِسموں جسموں راز ربی ہے اسرار حقانی
صورت سیرت احد و احمد ہے خاصہ نُور ربانی
تاج فقر دا سِر تے پایا چہرہ 'للہ' خاص نشانی
جسم انسانی وچ حقیقت ہے واحد ذات ربانی
سب کچھ اس صورت دے اندر ایہ صورت راز حقانی
صراطِ مستقیم دا راہ ہے ایہ صورت سلطانی
مُکھ دلبر دا اسم اللہ ایہو خاص نشانی
مَن موہن اکسیر نگاواں دَسے سانوں راہ عرفانی
کامل اکمل مرشد ملیا جسدی کل تے ہے سلطانی
اے صورت نور حقیقت ربی مظہر یار یگانہ
جیہڑا ویکھے اس صورت تائیں ہووے مست دیوانہ
یار یگانہ مرد ہے کامل نجیب الرحمٰن سائیں
مخفی گنج اسرار تمامی سبھ کھولے میرے تائیں

ہر ہر جلوہ ذاتِ الٰہی آوِچ تو کامل
کامل دِلے وچ نور اللہ دا ہور نہ کوئی شامل
راز اسرار دو دَم والے اس صورت نظری آون
ہر رنگ ہر عکس دے اندر ایہو شور مچاون
تاج حقیقت سرورؐ عالم اس صورت نے پایا
عین العین نبیؐ دا حلیہ وچ مرشد دے پایا
ایتھے اوتھے ظاہر باطن اوّل آخر مرشد جانی
تاج لولاکی سِر تے پا کے آیا میرا مرشد جانی
پڑھو کتاب حقانی یارو باطن دے وچ وڑ کے
راز ربانی ملدے سارے مُرشد دا لڑ پھڑ کے
مرشد باجھوں ایس فقر دا کوزہ ہتھ نہ آوے
کوزے وچ سمندر سماوے جَد مرشد کرم کماوے
چوداں طبقاں مرشد جانی بس تیری ہے سلطانی
کیہڑی کیہڑی دساں اَج مَیں تیری خاص نشانی
راہ فقر وچ جیہڑا آوے کردا گل سیانی
درد عشق دا جاری مینوں دنیا سمجھے کوڑ کہانی
لکھ ہزاراں جلوے مارے وچ میخانے آ کے
مست الست شرابی کیتا طہوری جام پلا کے
میخانے وچ پیر مغاں نے آن کے ڈیرہ لایا
جام طہوری دے کے سبھ نوں اپنا رنگ چڑھایا
کامل نقشہ کھچ کے اپنا اس محفل اندر آیا

رنگا رنگ ہر رنگت اندر اپنا رنگ سجایا

مسجد، مندر میخانے اندر ہر جا ڈیرے لائے

سچے عاشقاں اتے ساجدؔ ذاتی نور چڑھائے



# مُرشدِ کامل

قبلۂ عالم رحمتِ عالم سلطان محمد مرشد کامل
نورِ حق ہے حُسنِ ازل ہے سلطان محمد مرشدِ کامل

سلطان محمد اصغر علیؒ کی عین بعین صورت بحرِ حقیقت
سلطانِ مُبیں ہو امامِ فقر ہو سلطان محمد مرشد کامل

ذاتِ ربانی کا مظہر تمہیں ہو آبروئے دونوں جہاں ہو
ہر ہر زماں میں ہر ہر مکاں میں سلطان محمد مرشد کامل

تیرا ہی جلوہ ہر آن میں ہے تیری شان ہر شان میں ہے
بحُسن دَلبراں چمکتا ہے تو ہی سلطان محمد مرشد کامل

کچھ بھی نہیں ہے تجھ بن میرا لیکن بھروسہ فقط ایک تیرا
اسم و مسمّٰی ہے ذات تیری سلطان محمد مرشد کامل

# تعارف

احمد علی سروری قادری ولد محمد سعید اوچشریف ضلع بہاولپور کے رہائشی ہیں اور ملازمت کے سلسلے میں اسلام آباد میں مقیم ہیں۔ بچپن سے ہی صوفیا کرام خاص کر سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُوؒ سے عقیدت و محبت رکھتے تھے اس لیے اکثر والد صاحب کے ہمراہ دربار حضرت سلطان باھُوؒ پر حاضری کے لیے جاتے۔ سلطان باھُوؒ کے ابیات بچپن سے ہی بہت محبت سے سنتے رہے۔

مرشد کامل اکمل کی تلاش میں بہت سے روایتی پیروں کے پاس گئے لیکن جس فیض کے متعلق سلطان باھُوؒ کی تصانیف میں پڑھا تھا اور جس کی تلاش تھی، نہ پا سکے۔ ماہنامہ سلطان الفقر لاہور کے توسط سے اکتوبر 2014 میں سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کے دستِ اقدس پر بیعت ہوئے اور ذکر و تصور اسم اللہ ذات کی نعمت حاصل کی۔

بیعت کے بعد باطن میں ہونے والی تبدیلی کے متعلق احمد علی سروری قادری بیان کرتے ہیں ’’جس دن سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کے دستِ اقدس پر بیعت ہو کر گھر آیا اور اگلی صبح بیداری کے بعد مرشد کریم کی مہربانی سے میرے باطن پر جو اثرات مرتب ہوئے اس سے مجھے یقین ہو گیا کہ اب میں فقیرِ کامل کے دستِ اقدس پر بیعت ہوا ہوں‘‘۔

سلطان العاشقین مدظلہ الاقدس کے باطنی فیض اور ذکر و تصور اسم اللہ ذات کے ذریعے باطن میں تبدیلیاں آنی شروع ہو گئیں۔ آپ مدظلہ الاقدس کی بے پناہ مہربانیوں میں سے ایک مہربانی شاعری کی نعمت بھی ہے جس کے متعلق احمد علی سروری قادری بیان کرتے ہیں:

’’اس سے پہلے میں نے کبھی بھی شاعری نہیں کی۔ میری تعلیم بھی میٹرک ہے۔ میری شاعری کے الفاظ میں سلطان العاشقین مدظلہ الاقدس کی جو شان بیان ہوئی ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ میرے الفاظ اور میری سوچ نہیں ہے بلکہ میں اعتراف کرتا ہوں کہ یہ سب کچھ میرے ہادی و رہبر

میرے مرشد کریم سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس کی مہربانی اور عطا ہے ورنہ میرے جیسا کم تعلیم یافتہ بندہ ایسے الفاظ ادا نہیں کر سکتا۔ اپنے مرشد پاک کی محبت میں غرق ہو کر جو الفاظ میرے دل پر اترتے ہیں وہ میں قلم کی نوک سے گزار دیتا ہوں۔ جب یہ الفاظ مجھ پر اترتے ہیں تو میں آپ سوچتا ہوں کہ میں کیا ہوں اور یہ کیا لکھ رہا ہوں یہ سب کچھ میرا نہیں بلکہ کوئی ذات مجھ سے یہ سب لکھوا رہی ہے۔ بے شک وہ ذات میرے مرشد کریم سلطان العاشقین حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن مدظلہ الاقدس ہی ہیں۔ یہ سب ان کی عطا ہے میرا کوئی کمال نہیں۔''



## سی حرفی در شان

## سلطان العاشقین
# حضرت سخی سلطان محمد نجیب الرحمٰن
مدظلہ الاقدس

الف اللہ دی معرفت جیں کروائی سانوں، میرے مرشد تیرا لکھ احسان اے
تیری پاک نگاہ جدوں سانوں پاک کیتا، اندروں دِسیا ربّ رحمان اے
ذکر یاھُو نال ہوئی سانوں، مجلس پاک محمدؐ دی پہچان اے
جنت دوزخ تے دنیا نوں اوہ کی جانن، جنہاں دا مرشد نجیب الرحمٰن اے

الف اَج میری اپنی پہچان مُکی، ہُویا ظاہر نجیب الرحمٰن اے
ہُویا ظاہر تے میں وی ویکھ لیا، جنہوں لبدا کُل جہان اے
عَبد تے ھُو دا پینڈا مُکا، بن آیا عَبدُہٗ دی شان اے
کوئی بشر آکھے کوئی نُور آکھے، ہر کسے دا اپنا اپنا گمان اے

ب بڑے اوکھے ہاں نفس پلیت کولوں رکھیں آپ سوہنیا دھیان اے
اُتوں شیطان تے دنیا اوندے سنگ رلی، تے آن بُھلایا نیں انسان اے
کریں معاف بدیاں توں آپ سائیاں، رکھدے طالب تیرے اے مان اے
اس زمانے وِچ ہادی صرف اِک لوکو جیہڑا عاشقاں دا سلطان اے

پ　پریت نہیں عشق اے تیرا' جیں لُٹیا میرا ہر ارمان اے
تیرے ہجر دے مزے وی اولڑے ہن' تیرے وصال توں جِند قربان اے
رہویں ہر ویلے میرے دو نیناں وِچ' جدائی سوچ کے نکلے جان اے
صورت بے صورت دی ویکھ لئی' کر کے پہچان نجیب الرحمٰن اے

ت　تیری ہر روز دی نوی شان دی' کراں تعریف رکیویں بیان اے
جیں ویکھ کے وی تینوں نئیں منیا' اوہو ابوجہل جیہیا انسان اے
ذکر تیرے نوں ہر تھاں بلند کتیاں' ربّ فرمایا وِچ قرآن اے
اس فانی منہ کالی دنیا وِچ' احمد میرا آسرا نجیب الرحمٰن اے

ٹ　ٹُٹ جاندا اے تالا نفس والا' کرے نظر جے نجیب الرحمٰن اے
نفسانی مرضاں دا اے طبیب سوہنا' نبض پھڑدا نہ ایہہ لقمان اے
تیرا فیض اَج جگ وِچ عام ہویا' اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ تیری شان اے
احمد نوں اپنے حسن دی خیرات بخشو' فقط اِک قطرہ فقر انعام اے

ث　ثابت نال یقین ہویا مینوں' رتبہ ملیا اس عاشقاں دا سلطان اے
پہلی رونق وچ مدینے لگی تخت سجیا وچ کعبے نال کل سلطان اے
ہوئے جلوہ افروز محمدؐ سوہنے نال' کل ولیاں تے صحابہ اکرام اے
شیخ عبدالقادرؓ تے سلطان باھوؒ، سلطان اصغر علیؒ کیتا اعلان اے
تاج دتا محمدؐ پوایا اصغر علیؒ، بنیا دلہا فقر دا نجیب الرحمٰن اے
جنہاں ایہدے ہتھ وچ ہتھ دتے، احمد دو جہانیں اوہناں نوں امان اے

ج جیہڑے حقیقتِ محمدیہ تو انجان رہے، دُور رہے اوہ ربّ الرحمٰن اے
مَنْ رَاٰنِیْ جو فرمایا پاک محمدؐ، رہیا زمانہ اس توں وی انجان اے
مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ، سوہنے نبی دا ایہو فرمان اے
وَفِیْٓ اَنْفُسِکُمْ ط اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ، صاف دَسدا پیا سانوں قرآن اے

چ چن فقر دا چڑھدا اے تے، ہوندا روشن کُل جہان اے
اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ کہہ کے سانوں، نبیؐ دَسی فقر دی شان اے
اس فقر دی خاطر کل نبیاں وچوں، پاک محمدؐ دی وڈی شان اے
جنہوں فقر پاون دا چا ہووے، ملے آن اوہ مرشد نجیب الرحمٰن اے

ح حالوں بے حال عشق تیرے کیتا، چُھٹ گیا اے دلبر جہان اے
ڈر دوزخ مُکا لذت دنیا جنت چھٹی، انہاں چیزاں تو ہوئے انجان اے
لذت تیرے قرب و دیدار دی اولڑی اے، واقف اس توں نہ ہر انسان اے
سوہنا نجیب الرحمٰن ایہہ نعمت بخش مینوں، رہویں ہر ویلے توں وِچ دھیان اے

خ خیال تیرے ای میری ڈھال بن دے، غلبہ کردے جدوں نفس شیطان اے
قادر ہر اَمر تے ذات تیری، دیویں ہر مشکل توں امان اے
تروٹاں ساریاں نوں کریں آپ پورا، کل راز جانے توں زمین و آسمان اے
تالا شریعت دا میتھوں نہیں کُھلدا، نجیب الرحمٰن اَج توں ای زمانے دی جان اے

د درد منداں دا تُوں دارو ایں، روحانی مرضاں دا لقمان اے
بارگاہ تیری وِچ جیہڑے آوَن طالب، بناویں روشن ضمیر انسان اے
وراثت حسنؓ ابنِ علیؓ وچوں تُوں فقر پایا، بنیوں لاڈلہ شاہِ جیلانؒ اے
احمدؔ تیرا مرشد نجیب الرحمٰن زمانے تے، سوہنے اللہ دا احسان اے

ڈ ڈول نہیں توں رِہ قابو احمدؔ اے عشق دا وی اوکڑا امتحان اے
مال و زر تے گھر لوٹاناں پوندا، نہ رکھ پیاری اپنی جان اے
حسین ابنِ علیؓ زمانے نوں دس دِتا، ہر شے کر کے قربان اے
حسینؓ جیہیا نہ کوئی لاڈلہ باہُ، ہئی پاک محمدؐ دی جان اے

ذ ذکر اللہ، لِلّٰہ، لَہٗ، ھُو اسم ذات ہوئے، ھُو ذکراں دا سلطان اے
مقام احدیت پہنچائے کثرت وچوں، اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ بنائے شان اے
وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِیْ نَفْسِكَ طریق ایندا، دسیا مرشد سلطان نجیب الرحمٰن اے
طریقہ ذکر یاھُو دا وَاذْكُرْ رَّبَّكَ اِذَا نَسِیْتَ، کھول پڑھ لُو قرآن اے

ر رحمت بن کے توں آیا ایں، میری زندگی وِچ سلطان نجیب الرحمٰن اے
غفلت وچ ڈُبّے ہوئے انساناں نوں، دِتی آ کے تُوں نوی پہچان اے
حقیقت تیری نوں کوئی جاندا نہیں، اَج دا نفسانی انسان اے
اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ شان اے تیری، کھول حقیقت اپنی نہ رکھ انجان اے

ز زر زمین تے شاہیاں دنیا وِچ، کئی چھوڑ ٹُرے انسان اے
کئی قارون فرعون یزید شمرؔ کئی سکندر تے شاہجہان اے
ہو کے مسلم جیہڑا دنیا پوجدا اے، میری عقل اس تو حیران اے
احمدؔ ہو کے غیر اللہ دا ساتھی، تُوں کیویں سداویں مسلمان اے

س سخیاں وچوں وڈا نام اے تیرا، سخی سلطان نجیب الرحمٰن اے
خزانہ خاصاں دا کر عام دِتا ای، ونڈیں اسم اَللّٰہُ ہر انسان اے
ذکر یاھُو تصور اسم اَللّٰہُ، احمدؔ ملائے ہر نوں ربّ الرحمٰن اے
جیہڑے طلب تیری وِچ نہ صادق ہوئے، رہے فقر کولوں انجان اے

ش شہسوار فقر دا محی الدین جیلانیؓ ہویا اے، کل ولیاں دا حکمران اے
اُمتِ محمدیہ تے اٹھاراں ہزار عالم وِچوں، پیر عبدالقادرؓ افضل انسان اے
جیہڑا انہاں دی غلامی کر لیندا اے، دو جگ وچ اونہوں امان اے
احمدؔ ہر غم توں ایتھے پناہ مِلدی، بعد مرن دے لاھُوت مکان اے

ص صورت ویکھ تیری ربّ یاد آوے، جیویں سامنے بیٹھا رحمٰن اے
اِنَّ الَّذِیْنَ لَا یَرْجُوْنَ لِقَآءَ دوسرا اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا وچ حکم آیا قرآن اے
تیرے ہتھ وچ سوہنا ہتھ دے کے، ملی انہاں حکماں توں امان اے
سلطان نجیب الرحمٰن فقر دا رہبر اے، رُتبہ ملیا عاشقاں دا سلطان اے

